چلا سکتا، جیسے سلاطین و امراء اپنے نائبین حکّام کے بغیر سلطنت کا انتظام نہیں چلا سکتے اور اُن کی بات ماننے پر مجبور ہوتے ہیں، تو یہی محبّت مُوجبِ شرک ہو جائے گی اور وہی محبّ مُشرک اور نا قابلِ مغفرت ہو جائے گا، لہٰذا حُبِّ اہلِ بیتؓ و مقبولانِ خُدا اصحابِ اعتدال اور صراطِ مستقیم پر قائم رہنے والوں کے لئے تو مفید و مُوجبِ کمال ہوئی، لیکن افراط و تفریط کرنے والے دونوں فریقِ منجملہ گمراہوں کے ہوئے۔ (ملاحظہ ہو تصفیہ ما بینِ سُنّی و شیعہ، ص ۱۹)

رنگِ نظام کی بعض رباعیات پر اعتراض کیا گیا، لہٰذا ہم پر اُن کا جواب دینا لازم تھا اور پھر یہ موضوعات انتہائی حساس ہونے کے ساتھ شرعی و دینی بھی تھے۔ آئندہ بھی اگر کسی نے کوئی قابلِ جواب اعتراض کیا تو ان شاء اللہ ہم اپنی علمی بساط کے مطابق اپنا معلوماتی ماحضر ضرور پیش کرنے کی کوشش کریں گے۔ یہاں کوشش کا لفظ اِس لئے لکھ دیا کہ خانقاہی مصروفیات کے حوالے سے لوگوں کا غیر معمولی سلسلۂ ملاقات، پھر زائرین کے لئے دَم درود اور دُعاؤں میں وقت کا صرف ہو جانا مزید کسی قسم کے علمی و تحقیقی امر کی سرانجام دہی کی گنجائش نہیں چھوڑتا۔ تاہم میرے مالک و خالق کا مجھ پر یہ خصوصی فضل ہے کہ اِن ناگزیر مصروفیات کے باوجود مطالعۂ کتب کا سلسلہ جاری رہتا ہے۔ مَیں اِسے اپنے جدِّ امجد حضرت پیر مہر علی شاہؒ اور پھر حضرت بابوجیؒ کا اپنے لئے خصوصی فیضان سمجھتا ہوں، بقولِ راقم الحروف۔

ہم اُن کے علم کی ادنیٰ سی اک تجلّی ہیں
جو علم و فقر کے مہرِ منیر کہلائے

## حرفِ آخر

معترض کے قائم کردہ سوالات کے تفصیلی جوابات ہم نے پیش کر دیئے، اِس نازک اور حسّاس موضوع پر قلم اُٹھانا اور اِس کے تمام پہلوؤں کا بہ اعماقِ نظر جائزہ لینا ایک امرِ ناگزیر تھا، کیونکہ اب یہ مسئلہ خالصتاً علمی اور فنّی مراحل میں داخل ہو چکا ہے۔ لہٰذا اب معترض پر لازم ہے کہ وہ اپنے علم اور ذہانت کے جوہر دِکھاتے ہوئے ہمارے اِن تفصیلی جوابات پر اُٹھنے والے

اعتراضات کو تحریر میں لا کر ہمارے قائم کردہ دلائل کا رد پیش کرے، اگر اِس سلسلہ کو کسی معقول انداز اور علمی زبان میں آگے بڑھایا گیا تو ہم ان شاء اللہ کسی بھی میدان سے فرار نہیں ہوں گے، بلکہ سوال و جواب کے اِس علمی سلسلے کو کسی منطقی نتیجے تک پہنچا کر ہی دَم لیں گے، یہ سلسلہ ہم نے شروع نہیں کیا، بلکہ یہ سب کچھ معترضِ خام علم کی سلسلہ جُنبانی کا نتیجہ ہے۔ لہٰذا ہم اِس کے ہر معقول اور مشکل سے مشکل سوال کا تحریری جواب ضرور اور ضرور دیں گے۔
بقولِ اُستاد داغؔ ؎

پڑا فلک کو ابھی دل جلوں سے کام نہیں
جلا کے خاک نہ کر دوں تو داغؔ نام نہیں

فقیرِ کُوئے مُعطیِ حقیقی
احقر العباد، **نصیر الدین نصیؔر** کان اللہ لہٗ
از درگاہِ غوثیہ مہریہ گولڑہ شریف، E-11 اسلام آباد